ہے کہ اب شاید ہمیں امت نہیں کہا جا سکتا، قوم کے طور پر ہمیں پکارا جائے گا۔ مسلمان اب ایک قوم ہیں، امت نہیں ہیں۔ اتنی تفریق ان میں ہو چکی ہے، ہمارے بچے ایک دوسرے سے اتنے دور ہو چکے ہیں، ہماری نفرتیں اتنی بڑھ چکی ہیں کہ شاید اب ہم امت نہیں رہے، بلکہ قوم بن گئے ہیں۔ تو ایک تو ہمارا بنیادی مقصد لوگوں کو یہ بتانا ہے کہ خدا کے واسطے اپنے آپ کو امت کی شکل میں تبدیل کرو۔

ابھی چند دوستوں نے آپ کو خطبہ حجۃ الوداع کی کاپیاں انگریزی، اردو، عربی ترجمے کے ساتھ تقسیم کی ہیں تو خطبہ حجۃ الوداع۔۔۔۔۔۔ جو کچھ تئیس (23) سال میں اللہ کی طرف سے رسول اکرم ﷺ پر نازل ہوا، اس کا خلاصہ آپ ﷺ نے اس خطبے میں انسانیت کے لیے مکمل اور بھرپور بیان فرمایا۔ اور یہ واحد چیز ہے، اگر ہم اپنے آپ کو روک لیں اس زمانے تک جب اللہ نے اور اللہ کے حبیب ﷺ نے فرمایا کہ آج دین مکمل ہو گیا۔ آج جتنی بدعات ہیں، خرافات ہیں، رسومات ہیں، جتنا تفرقہ ہے، یہ ساری اس خطبے کے بعد کی ہیں۔ تو میری دعا اور کوشش ہے کہ پروردگار عالم ہمیں اس دن تک کر دے جب اللہ کے حبیب ﷺ نے خطبہ حجۃ الوداع فرمایا۔ اس لیے ہم اس خطبے کو چھاپ بھی رہے ہیں اور میں نے خود بھی اللہ کے فضل و کرم سے اس کی توفیق سے اس خطبہ حجۃ الوداع پر تیس (30) لیکچرز دیے ہیں۔ ایک ایک لفظ پر پورا لیکچر دیا ہے، اس لیے کہ یہ اتنی مکمل چیز ہے کہ کوئی ایسی بات نہیں جس کی کسی انسان کو یا امت کو ضرورت ہو اور وہ اس خطبے میں موجود نہ ہو۔

اور جب اللہ کے حبیب ﷺ نے فرمایا "یا ایھا الناس" یعنی اے لوگو! حالانکہ آپ ﷺ کو تو یہ معلوم تھا کہ یہ جو میرے سامنے کھڑے ہیں جو حج کے لیے آئے ہیں، اس میدان میں سارے کے سارے میرے اصحاب ہیں اور مسلمان ہیں، پھر بھی آپ ﷺ نے فرمایا اے لوگو۔۔۔۔۔ "الناس" کہنے کا مطلب یہ تھا کہ یہ وہ charter ہے جو تمام عالم اللہ کے حبیب ﷺ نے کل عالم کے لیے فرمایا ہے۔ ایک تو ہمارے ذہن میں یہ



بات آتی ہے کہ مسلمان تو تھے اور بدعات سے دور ہو جائیں، دوسری بات جس میں ہم بہت بری طرح پھنس چکے ہیں اور جس کے لیے میں ابھی مصروف عمل ہوں کہ ہم ساری زندگی اسباب کی تلاش اور تگ و دو میں رہتے ہیں اور جب تھک ہار جاتے ہیں تب مسبب الاسباب سے رجوع کرتے ہیں، آخر میں دعا کرتے ہیں اللہ کو کہ شاید یہ بھی میرا کوئی کام کر دے۔ آج ہم لوگوں کو یہ بتا رہے ہیں کہ تم نے شادی کرنی ہے، کاروبار کرنا ہے، نوکری کرنی ہے، تعلیم حاصل کرنی ہے، ملک سے باہر سفر کرنا ہے، جو کچھ بھی کرنا ہے ضرور کرو۔ تمہیں کوشش کرنی چاہیے، مگر پہلے مسبب الاسباب سے کہو کہ اے مالک! تو کرم فرما۔ اس سے دعا مانگو، التجا کرو، پھر کام شروع کرو۔ ہم اللہ سے اُس وقت رجوع کرتے ہیں جب کام بگڑ چکا ہوتا ہے۔ تو میری بھی الحمد للہ کوشش یہ ہے، جو لوگوں کو میں سمجھانے کی کوشش کر رہا ہوں اپنی بساط کے مطابق اور اللہ کی توفیق سے کہ تم مسبب الاسباب سے پہلے رجوع کرو اور اسباب کی طرف بعد میں جاؤ۔

تیسری بات جس کا سامنا ہمیں شدت سے کرنا پڑتا ہے کہ پاکستان میں اور جہاں جہاں مسلمان بستے ہیں، ہم میں بد اخلاقی بہت بڑھ چکی ہے۔ ہم بہت زیادہ بد اخلاق ہو گئے ہیں، جبکہ رسول اکرم ﷺ کا فرمان مبارک ہے کہ "مجھے مکارم اخلاق یعنی اخلاق کو درست کرنے والا بنا کر بھیجا گیا ہے۔" اور اس وقت دنیا میں اگر سب سے زیادہ بد اخلاق ہیں تو ہم مسلمان ہیں۔ ہم لوگ جو یہ دعویٰ رکھتے ہیں کہ ہم رسول اللہ ﷺ سے بہت محبت رکھتے ہیں، ہم آپ ﷺ کا اتباع کرنے والے ہیں، ہم بڑے اختلاف پر ہیں، کوئی یہ کہتا ہے کہ ہم بڑے توحید پرست ہیں، کوئی کہتا ہے کہ ہم عاشق رسول ہیں، کوئی کہتا ہے کہ ہم اہل بیت کے ماننے والے ہیں۔ ارے بھئی! آپ سب کے claims درست ہیں مگر میں یہ سمجھتا ہوں کہ جس کو ذرا سی بھی اللہ کے رسول ﷺ سے محبت ہے اور جس کو یہ شرم و لاج ہے، یہ احساس ہے کہ مجھے ناموس مصطفیٰ ﷺ کا خیال رکھنا چاہیے۔۔۔ وہ بد اخلاقی نہیں کر سکتا اور ہم سارے دعوے رکھنے کے

باوجود ہمارے کے سارے بُری طرح بد اخلاقیوں میں ملوث ہیں۔

میں ایک چھوٹی سی بات آپ کو بتاؤں کہ جب انگریزوں کا اس ملک پر قبضہ ہو گیا اور ایک لارڈ جو وائسرائے ہند تھا، وہ ہندوستان میں وارد ہوا تو وہ جامع مسجد دہلی دیکھنے گیا۔ جامع مسجد دہلی میں شروع سے ایک روایت ہے کہ اس کی سیڑھیوں پر بھکاری بیٹھے ہوتے ہیں۔ ایک بھکاری دوڑ کر اس سے بھیک مانگنے کے لیے آگے آیا۔ وائسرائے نے جیب سے پرس نکالا اور اس کو بھیک دی۔ اتفاقاً اس کا پرس سیڑھیوں میں گر گیا۔ وائسرائے اسی دوران میں چند قدم آگے بڑھ گیا اور اس کو پرس گرنے کا علم نہ ہوا۔ بھکاری نے اپنی گدڑی کو فوراً اس پرس پر ڈال دیا تاکہ وائسرائے کو اس کا پرس نظر نہ آئے اور اس پرس کو بھکاری اٹھا کے اپنے گھر بھاگ گیا۔ گھر جا کر بھکاری نے اس پرس کو دیکھا تو اس میں اچھی خاصی رقم تھی۔ تین چار روز کے بعد اس وائسرائے کی بیوی جو ہندوستان آئی تو وائسرائے نے اس کے سامنے ہندوستان کی تاریخی عمارتوں کی بہت تعریف کی، تو اس کی بیوی نے اس سے کہا: "پیارے مہربان! مجھے بھی ان عمارتوں کی سیر کرائیں۔" لہذا جب وہ بیوی کو لے کر جامع مسجد دہلی دکھانے کے لیے آیا تو وہی بھکاری دوڑ کر پھر آگے ہوا۔ وائسرائے نے سمجھا کہ یہ بھیک مانگنے کے لیے آگے ہوا ہے، لیکن بھکاری نے فوراً کہا کہ "صاحب! آج میں بھیک مانگنے کے لیے نہیں بلکہ آپ کا گمشدہ پرس آپ کو لوٹانے آیا ہوں۔" اس نے کہا: "بھئی، کیا تم نے اس کو کھول کر دیکھا ہے؟" وہ بولا: "ہاں کھول کر دیکھا ہے۔ اس میں بہت ساری رقم ہے۔" وائسرائے نے کہا: "پھر بھی تم لوٹانا چاہتے ہو، یہ کیا بات ہے؟" بھکاری نے جواب دیا کہ "جب مجھے یہ معلوم ہوا کہ تم عیسائی ہو تو میرے ذہن میں ایک ہی بات آئی کہ اگر میں تیرا مال چوری کروں گا تو روزِ محشر جب ہر پیغمبر کے پیچھے اس کی امت کھڑی ہوگی تو میرے اس فعل کی وجہ سے کہیں میرے رسول ﷺ کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے سامنے شرمندہ نہ ہونا پڑے۔"

اب ہم اپنے گریبانوں میں جھانکیں کہ ہم اپنے رسول ﷺ کو اپنی وجہ سے شرمندہ کروائیں گے یا رسول ﷺ کا سر مبارک میدانِ حشر میں اونچا کروائیں گے۔

میں لوگوں کو یہ سمجھانے کی کوشش کر رہا ہوں کہ اپنے اخلاق حسنہ کو اتنا بلند کرو کہ نعوذ باللہ ناموس مصطفیٰ ﷺ پر تمہاری وجہ سے آنچ نہ پہنچے۔ خدارا ناموس مصطفیٰ ﷺ کا خیال کرو۔

☆☆☆☆☆

# اللہ الصمد

اللہ اکبر، سبحان اللہ، الحمدللہ، استغفر اللہ۔

جب آپ دوستوں نے اس خواہش کا اظہار کیا کہ لاہور میں گفتگو کی ابتدا اللہ الصمد سے کریں تو میں اس کو پسند نہیں کرتا کہ کسی لفظ کی تشریحات بیان کی جائیں۔ اصل ضرورت تو ہماری یہ ہے کہ ہمارے اخلاق درست ہو جائیں، ہمارے عقائد درست ہو جائیں، ہماری عبادات، ہمارے معاملات درست ہو جائیں۔ تو تشریحات بیان کرنے کا کوئی اتنا بڑا رول نہیں ہوتا جو ہماری زندگیوں پر اثر انداز ہوتا ہو۔ بہر حال آپ کی خواہش تھی تو میں نے یہ گوارا کیا اور چاہا کہ آپ کی خواہش کو پورا کر دوں۔

قرآن حکیم میں یہ وہ واحد لفظ ہے "اللہ الصمد" جو صرف ایک مرتبہ آیا ہے۔ پروردگار عالم کے تمام اسمائے گرامی ذاتی ہوں یا صفاتی، کئی مرتبہ آئے ہیں مگر یہ واحد نام ہے جو صرف ایک مرتبہ آیا ہے یعنی "اللہ الصمد"۔

دوسری بات یہ ہے کہ میں طالب علم ہوں تصوف کا، صوفی ازم کا، تو میرے نزدیک سارا صوفی ازم صرف دو لفظوں کے اندر ہے۔ تیسرا کوئی لفظ نہیں ہے جو اس کو ترقی دیتا ہو یا آگے بڑھاتا ہو یا وہ بنیادی علم مہیا کرتا ہو۔ ایک ہے "فنائیت" (فنا) اور دوسرے "صمدیت"۔ یہ دو ہی راستے ہیں جو کسی صوفی کے لیے انتہائی ضروری ہیں۔ تو اس لیے ہم صمدیت کے راستے کو پڑھنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں توفیق بخشے اور ہماری رہنمائی اور مدد فرمائے اس پر چلنے کی۔

"اللہ الصمد" سورۃ اخلاص میں وارد ہوا ہے اور کمال کی بات یہ ہے کہ اس سورۃ میں اخلاص کا کوئی لفظ نہیں ہے۔ اخلاص کا مطلب ہے "خالص"۔ خالص یا اخلاص کا





کوئی لفظ بھی اس سورۃ میں موجود نہیں ہے مگر اسکو سورۃ اخلاص کہا جاتا ہے۔ اب ہمیں یہ سوچنا ہے کہ اس سورۃ کو سورۃ اخلاص کیوں کہا جاتا ہے؟ اس میں ان تمام باتوں کا ذکر ہے جو خاصتاً اللہ کی توحید کو بیان کرنے والی ہیں اور دیگر جو سورتیں ہیں ان میں احکامات بھی ہیں، متشابہات بھی ہیں، پچھلی قوموں کے ادوار کے حالات بھی ہیں، مگر یہ واحد سورۃ ہے جس میں خاصتاً توحید الٰہی کا ذکر ہے۔ اب سمجھنے کی بات ہے کہ جتنے انسان اس کائنات میں وجود رکھتے ہیں یا تھے یا آئیں گے، ہر انسان اپنی جگہ پر واحد ہے۔ اس جیسا کوئی دوسرا نہیں ہے۔ انسان کو بھی اللہ نے منفرد اور اکیلا بنایا ہے۔ اگر کبھی اتفاقاً ایسا ہو بھی جائے کہ کسی کی شکل آپس میں مل جائے تو ان کی رنگت میں فرق ہوتا ہے۔ رنگ مل جائیں تو بالوں میں فرق ہوتا ہے۔ بال مل جائیں تو آواز میں فرق ہوتا ہے۔ آواز مل جائے تو خون کے گروپ میں فرق ہوتا ہے۔ خون کا گروپ مل جائے تو فنگر پرنٹس میں فرق ہوتا ہے۔ لہٰذا ہر انسان اپنی ذات میں تنہا ہے، واحد ہے۔ اور اللہ کی وحدانیت کی یہ اعلیٰ ترین مثال بھی ہے کہ پوری کائنات میں جو اربوں انسان ہیں، ان میں ہر انسان اللہ کی وحدانیت کی مثال ہے مگر ہم اس انسان کو "احد" نہیں کہہ سکتے۔ سورۃ اخلاص میں ہے "قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" یعنی اللہ ایک ہے۔ مگر انسان کو ہم احد نہیں کہہ سکتے جبکہ اپنی شکل و صورت میں وہ الگ ہے، بلکہ تنہا انسان ہے، واحد ہے مگر احد نہیں کہہ سکتے اس لیے کہ احد ہونے کے لیے کچھ اور باتیں بھی ضروری ہیں جو اس سورۃ میں پروردگار عالم نے بیان فرمائی ہیں۔

احد ہونے کے لیے "صمد" ہونا ضروری ہے کیونکہ صمد ایک ایسی چٹان کو بھی کہا جاتا ہے جس پر کوئی نہ چڑھ سکے، جو پوری طرح گرفت میں نہ آ سکے۔ اس چھتری کو بھی کہا جاتا ہے کہ جس قوت کے تحت پروردگار عالم نے ساری کائنات کو تخلیق کیا اور خود ایک طرف کھڑا ہو گیا، یا ایک ہالہ ہے جو اس احد نے اپنے گرد تان رکھا ہے، جس کی وجہ سے وہ پردے میں ہے۔ وہ اللہ جس کے مظاہر، جس کا نور، جس کے کرشمے قدم قدم پر

کائنات میں بکھرے پڑے ہیں مگر کوئی شخص یہ دعویٰ نہیں رکھتا کہ میں نے اللہ کو دیکھا ہے۔ وہ جو اسکا پردہ ہے کہ تمام عالم میں ہر چیز اس کی ملک ہے، اس کے نور کا احاطہ کرنے والی ہے مگر اسکے باوجود کوئی یہ دعویٰ نہیں کر سکتا کہ میں نے اللہ کو دیکھا ہے۔ وہ پردہ ہی "صمدیت" ہے۔ صمدیت میں جو سب سے بڑی بات ہے جس کو ہم لوگ بے نیازی کہتے ہیں، اس ساری سورۃ میں اس کی قدم قدم پر confirmation (تصدیق) ہے۔

اب اگلی بات تو یہ ہے کہ صمد وہ ہوگا جس کی نہ اولاد ہو۔ نہ وہ خود کسی کا بیٹا ہو اس لیے کہ ہم دنیا میں جتنے بھی جذبے رکھتے ہیں، جتنے بھی کاروبار کرتے ہیں، جتنے بھی ہمارے معاملات ہیں، وہ ہمارے کسی رشتے کے تحت ہیں۔ کوئی نہ کوئی رشتہ ہمارا ایسا بن جاتا ہے جس سے منسلک ہو کر ہم ان رشتوں کو نبھاتے ہیں، جس کی وجہ سے ہم بہت سے غلط اور بہت سے اچھے کام کر بیٹھتے ہیں۔ تو اللہ نے اپنے آپ کو اس سے بھی آزاد رکھا۔ اگر اس سے آزاد نہ ہوتا تو یقیناً اس کی صمدیت قائم نہیں رہ سکتی تھی۔ نہ وہ باپ ہے نہ بیٹا ہے، اللہ نے اس بنیادی بات سے خود کو آزاد کر لیا۔ اب صمدیت کی بنیاد کیا ہوئی؟ کہ جہاں کوئی جذبہ، کوئی رشتہ، کوئی خواہش نہ ہو، وہ صمد ہوتا ہے۔ جس میں خواہش موجود ہو، وہ صمد نہیں ہو سکتا۔ ہرگز ہرگز نہیں ہو سکتا۔ اسی لیے رب العزت نے فرمایا کہ چاہے میرا شکر کرو، چاہے میرا انکار کرو، مجھے تمہاری کوئی پرواہ نہیں ہے۔ یہ بات اللہ تعالیٰ جب ہی فرماتا ہے کہ تمہارا شکر کرنا یا تمہارا انکار کرنا اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ اب یہ سمجھنے والی بات ہے وہ ہمیں حکم دیتا ہے عبادات کا، نمازوں کا، روزوں کا۔ اگر ہم اللہ کے سارے احکامات کو مان لیں، سارے بندے اس کے فرمانبردار بن جائیں تو کیا اس کی حکومت بڑھ جائے گی؟ کیا وہ بڑا اللہ ہو جائے گا؟ کیا اس کی طاقت بڑھ جائے گی؟ بہت زیادہ تعداد میں لوگوں کا اللہ کو ماننے سے کیا فرق پڑے گا؟ اگر ہمارے سب کے سب نیک ہو جانے سے اللہ کو فرق پڑتا ہے تو پھر وہ "صمد" نہیں ہے اور اگر ہمارے سب کے بد ہو جانے سے اللہ کو فرق پڑتا ہے تو پھر بھی اللہ "صمد" نہیں ہے۔





تو صمدیت یہ ہے کہ جس میں غرض، خواہش، آرزو شامل نہ ہو، کوئی جذبہ یا کوئی رشتہ اس کو مطلوب نہ کرتا ہو۔ اب سمجھنے کی بات یہ ہے کہ یہ جو کار عالم میں اگر صمدیت نہ ہوتی تو کائنات کا نظام نہیں چل سکتا تھا، قطعی ناممکن تھا۔ یہ تمام کا تمام نظام رب العزت کی صفت "صمدیت" کے تحت چل رہا ہے۔ اس لیے کہ اگر وہ صمد نہ ہوتا تو آپ سے معاوضہ چاہتا اور کس کس چیز کا آپ اس کو معاوضہ دے سکتے تھے؟ انسان کے لیے تو بہت ہی مشکل ہو جاتا اور اس کی صمدیت کی آپ مثال دیکھیں کہ اللہ فرماتا ہے کہ مجھے اونگھ نہیں آتی، میں سوتا نہیں ہوں، میں کھاتا نہیں ہوں، تھکتا بھی نہیں ہوں۔ اگر اللہ تھک جاتا، کھانا کھانے کے لیے چلا جاتا، سو جایا کرتا تو وہ جو چوبیس گھنٹے موجود ہے اور کہہ رہا ہے کہ مجھے پکارو، میں ہر وقت حاضر ہوں۔ کیا ایسا ممکن رہتا؟ ہرگز نہ رہتا۔ تو اس نے بنیادی صمد پر اپنے آپ کو صمد اس لیے بنایا اور وہ اسی لیے صمد ہے کہ وہ آپ سے بے غرض ہے۔ اس کی احتیاج کوئی نہیں ہے، چوبیس گھنٹے کا عرصہ وہاں پر موجود ہے اور آپ کو کہہ رہا ہے کہ مجھے پکارو، میں تمہیں دوں گا۔ مجھے پکارو، میں سنوں گا۔

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے بڑی حسین بات فرمائی کہ "ہمارا اللہ تو وہ اللہ ہے جو ایک کالی سیاہ رات میں، کالے سیاہ پتھر پر کالی سیاہ چیونٹی کی آواز بھی سنتا ہے اور اس کو دیکھتا بھی ہے اور اس کی ضرورتیں بھی جانتا ہے۔" صمد کی تو یہ وسعت ہے اور وہ بے غرض ہوتا ہے۔ سورج جو فصلیں بھی پکاتا ہے، آپ کو گرمی بھی مہیا کرتا ہے، آپ کو روشنی بھی مہیا کرتا ہے اور سمندروں سے اور دریاؤں سے بھاپ بنا کر پانی کو اٹھاتا ہے، کیا آپ سے کچھ چاہتا ہے؟ کسی نے بھی سورج کو اس کا معاوضہ دیا؟ وہ چاند جو آپ کی راتوں کو ٹھنڈک دیتا ہے، وہ ستارے جو صحراؤں میں چلنے والوں کی، پہاڑوں اور جنگلوں میں سفر کرنے والوں کی رہنمائی کرتے ہیں، ان چاند ستاروں نے بھی آپ سے کوئی معاوضہ مانگا؟ یہ جو آبشاریں بہتی ہیں، یہ جھرنے پھوٹتے ہیں، یہ دریا بہہ رہے ہیں، انہوں نے بھی آپ سے کوئی معاوضہ مانگا؟ وہ خوبصورت پرندے جن کے حسین

رنگ آپ کو ذہنی سکون مہیا کرتے ہیں، جس کی سمندر کی آوازیں آپ کے دلوں کو گرما دیتی ہیں۔ انہوں نے کبھی آپ سے کوئی معاوضہ مانگا؟ کوئی ہے، کوئی کہہ سکتا ہے یا بتا سکتا ہے؟ یہ سارے کے سارے مظاہر فطرت ہیں۔ یہ زمین جو آپ کو دنیا کی ہر نعمت مہیا کر رہی ہے ہر قسم کی خوراک آپ کو دے رہی ہے، آپ کا لباس آپ کو دے رہی ہے۔ آپ کے رہنے کے مکان آپ کو دے رہی ہے۔ دنیا کی انواع و اقسام کی ہر وہ چیز جو آپ کی ضرورت ہے، وہ زمین آپ کو دے رہی ہے۔ کیا زمین نے آپ سے کبھی کوئی معاوضہ مانگا؟ کوئی کہہ سکتا ہے؟ یا زمین نے کبھی اپنا کام ترک کر دیا ہو یا پہاڑ ہیں یا درخت ہیں یا پودے ہیں یا پھول ہیں یا پھل ہیں۔ انہوں نے کبھی بھی کسی سے معاوضہ نہیں چاہا مگر یہ تمام اپنی کلیاں، اپنی خوشبو میں، اپنی طراوت کو ارض پر بکھیر رہے ہیں تو یہ سارے کے سارے مظاہر ہیں صمدیت کے، کہ جس کے پاس عطا ہی عطا ہے، بدلہ نہیں ہے۔ جو معاوضہ نہیں چاہتا۔ تو دیکھا...... اور نہ بدلہ، معاوضہ نہ چاہنا، خواہش نہ رکھنا یہ صمدیت ہے۔

تو یہ جتنے مظاہر فطرت ہیں، یہ پروردگار عالم کی صمدیت کے انداز ہیں۔ اگر یہ صفت نہ ہوتی تو آپ یقین کریں وہ سب کچھ نہ ہوتا۔ ربوبیت یعنی پالنے والی جو بات ہے وہ بھی صمدیت ہی کے زمرے میں آتی ہے ورنہ اللہ کو تو ایسا چاہئے تھا کہ جو اس کا شریک ٹھہرانے والے ہیں، جو بتوں کی پوجا کرنے والے ہیں، جو اللہ کو سرے سے نہ ماننے والے ہیں ان کی ماؤں کی چھاتیوں میں دودھ نہ دیتا، ان کی فصلیں پکنے نہ دیتا، ان کی گائے بھینسوں کے ہاں دودھ نہ ہوتا، ان کے کھیت ویران ہوتے، وہ سارے لوگ اپاہج ہو جاتے، ان کے ملکوں میں بارشیں نہ ہوتیں لیکن رب ایسا کرتا تو اس کو رب کون مانتا؟ تو صمدیت یہ ہے کہ آپ کے اعمال پر غور کیے بغیر اپنی رحمتیں آپ پر جاری و ساری رکھے۔ آپ کی بداعمالیوں کی وجہ سے، اللہ کو شریک ٹھہرانے کی وجہ سے ظلم و زیادتیاں کرنے کے باوجود اپنی جو نعمتیں اس نے آپ کے لیے پیدا کر رکھی ہیں ان میں کمی نہ کرے۔ اس طرح کا غصہ اس کو نہیں آتا کہ یہ نعمتیں آپ سے روک لے۔





جو آپ کے گناہگار ہونے کے باوجود، غیر فرمانبردار ہونے کے باوجود اپنی نعمتوں کو آپ سے نہیں روکتا، وہی صمد ہے اور یہی صمدیت ہے اس کی کہ وہ تمام نافرمانیوں کے باوجود آپ کو ساری نعمتیں عطا کر رہا ہے اور اگر اس کے اندر غرض موجود ہوتی تو پروردگار صرف انہیں کو عطا کرتا، خوشیاں اور کامیابیاں صرف اللہ کو ماننے والوں کو عطا کرتیں۔۔۔ مگر ایسا نہیں ہے۔

میرے پاس بہت سے لوگ آتے ہیں جو کہتے ہیں کہ جناب میں پانچ وقت کی نماز بھی پڑھتا ہوں، قرآن بھی پڑھتا ہوں، روزہ بھی رکھتا ہوں، حج بھی کر آیا ہوں مگر میرے روزگار میں اضافہ نہیں ہوا۔ میں نے کہا کہ بھئی اللہ نے کب کہا ہے کہ یہ کام کرو گے تو تمہارا رزق بڑھا دوں گا، یہ تو اس کے احکامات ہیں جو تمہیں پورے کرنے ہیں اور اللہ کا کوئی حکم ایسا نہیں ہے، کوئی عبادت ایسی نہیں ہے، لا شریک ماننے سے لے کر اور حج تک کہ جو ساری کی ساری اس کے فائدے کے لیے نہ ہوں۔ اللہ کو اس کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔ اللہ کی تو نہ عظمت بڑھتی ہے نہ عظمت کم ہوتی ہے۔ وہ تو اتنا ہی بڑا اللہ ہے جتنا پہلے سے ہے، وہ تو قائم رہنے والی ذات ہے۔ وہ اول بھی ہے، آخر بھی ہے، ظاہر بھی ہے، باطن بھی ہے۔ اس کو آپ کے ماننے یا نہ ماننے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا کہ آپ کی عبادت و نیکیوں کی وجہ سے آپ کا رزق بڑھ جائے۔ پھر تو گناہگار بھوکا ہی مر جائے گا، لہٰذا اللہ کے رویے میں آپ کی نیکی یا بدی کچھ فرق نہیں لاتی۔

اسی صمدیت کے علاوہ سے تو وہ صمد ہے جو ہمارے اعمال کی وجہ سے اپنی نعمتوں میں کمی نہیں کرتا۔ وہ تو بے غرض دینے والا ہے، بے نیاز دینے والا، سب کو دینے والا، سب کو پالنے والا وہی صمد ہے اور کوئی انسان کتنا ہی بڑا کیوں نہ ہو جائے، کتنا ہی بڑا صوفی کیوں نہ بن جائے، کتنا ہی برگزیدہ کیوں نہ ہو جائے، وہ مکمل صمدیت حاصل نہیں کر سکتا۔ اسی لیے اس کو سورۃ اخلاص کہا گیا ہے۔ اس میں توحید کا وہ بیان ہے کہ جس کو مخلوق کبھی اپنا نہیں سکتی۔ اگر کوئی انسان یہ کہے کہ میں کھانا نہیں کھاؤں گا، میں سوؤں گا نہیں

نعمتیں نہیں رکھی، سب کو بھوک دے دی ورنہ کوئی کھانا آپ کے لیے لذت نہ رکھتا۔ بھوک نہ ہو تو جو مرضی پکوان پکا لیں، آپ کو اچھا ہی نہیں لگے گا۔ نعمت اللہ نے "نیند" میں رکھ دی، وہ آرام دہ بیڈ روم اس میں خوشبو بھی چھڑکی ہوئی ہو، ائیر کنڈیشنر بھی چل رہا ہو، بہت اعلیٰ قسم کے گدے بھی ہوں، وہ نعمت نہیں ہیں بلکہ نعمت وہ نیند ہے جو ایک پتھر توڑنے والے کو کڑکتی دھوپ میں سڑک پر بھی آجاتی ہے۔ اللہ نے فرق نہیں رکھا، یہی صمدیت ہے۔ اس کی نعمتیں اس نے بغیر قیمتوں کے بانٹی ہیں۔ آپ جو مرضی کر لیں مگر اس کی نعمتوں کو روک نہیں سکتے۔ یہ بادلوں کا چھانا، گرجنا، برسنا، اس کے نظارے، یہ ہوائیں، یہ آبشاریں، یہ پرندوں کا چہچہانا، ان کو ہر امیر و غریب کی آنکھیں دیکھتی ہیں۔ یہ نعمتیں سب کی ہیں اور آپ اس پر کوئی پابندی نہیں لگا سکتے نہ کوئی حکومت لگا سکتی ہے نہ کوئی گروپ لگا سکتا ہے، یہی صفت صمدیت ہے کہ اپنی نعمتیں دے کر وہ آپ سے مانگتا کچھ نہیں۔

تو یہ کتنے کی بات ہے کہ نعمتیں وہ ہیں جو بغیر قیمت کے ہیں۔ جو چیزیں قیمتاً مل رہی ہیں، وہ نعمت تک پہنچنے کے راستے ہیں جن میں لوگ الجھ کر رہ گئے ہیں۔ نعمت بستر نہیں ہے۔ آپ لاکھوں روپے کا بیڈ روم بنا لیں اور نیند آپ کو نہ آئے، آپ نعمت سے محروم ہیں۔ دنیا کے لذیذ ترین خوشبودار کھانے پکا لیں، بھوک نہیں لگتی، کھا نہیں سکتے، نعمت سے محروم ہیں۔ دھوپ میں بیٹھیں تو چہرے پر دانے نکل آتے ہیں، الرجی ہوگئی ہے۔ آپ دھوپ سے لطف اندوز نہیں ہو سکتے، نعمت سے محروم ہیں۔ نعمتوں کی قدر و قیمت تو اس نے یہ معاوضہ رکھی ہے ورنہ ان کی اگر کوئی مادی قیمت ہوتی تو نعوذ باللہ اللہ ظالم ٹھہرتا، پھر اللہ صمد نہیں رہ سکتا تھا۔

اس کی صمدیت کا تقاضا یہ ہے کہ تمام نعمتیں اس نے مساوی بانٹ دی ہیں اور دیکھیں کہ پیغمبر بھی ویسے ہی پیدا ہوتا ہے جیسا کہ ایک عام انسان اور اسی طرح دنیا سے گزر کر جاتا ہے جیسے کوئی دوسرا عام انسان۔ اس میں کسی کے لیے کوئی تخصیص اس نے الگ





نہیں رکھی، اس لیے کہ تخصیص تو وہ تب کرتا اگر آپ سے کوئی معاوضہ چاہتا اور یہ معاوضہ نہ چاہنا ہی صمدیت ہے۔ سب کچھ دینا اور بدلے میں کچھ نہ چاہنا ہی صمدیت ہے۔

تو ایک اللہ کی عبادت اور رسول اکرم ﷺ کی محبت اور ہر طرح سے مخلوق کی خدمت ہی عاقبت ہے۔ مخلوق میں اس کے چرند، پرند، درند، جانور سب آتے ہیں، صرف انسان ہی نہیں، جس کا اظہار اللہ کے کامل بندے (رسول اکرم ﷺ) نے کائنات میں کیا، جو اللہ کے بعد سب سے معتبر ہیں۔ آپ ﷺ دشمن سے جنگ کے لیے نکلے ہیں، دشمنوں کی فوج ہے، عداوت کرتے ہیں، جنگ سر پر مسلط، اس موقع پر دیکھا کہ ایک کتیا نے بچے دے رکھے ہیں تو وہاں سپاہی مقرر کر دیے کہ اس کا دھیان رکھو کہ پاس سے گزرنے والے سپاہی اسے تنگ نہ کریں۔

تو ہم تو ان ﷺ کے پیروکار ہیں، ان ﷺ کو اپنا رہنما اور رہبر ماننے والے ہیں تو خدا کے لیے تھوڑی سی بہت صفت صمدیت رتی بھر ہی اپنے اندر پیدا کر لیں تو یہ ساری کائنات گلزار بن جائے اور یہ معاشرہ، فلاحی معاشرہ بن جائے گا۔

جو میرے علم میں اس حوالے سے تھا، وہ میں نے آپ کے گوش گزار کر دیا۔ پھر بھی کوئی کسی قسم کا ابہام رہ گیا ہو تو یاد رکھیں کہ اللہ فرماتا ہے کہ ہر علم والے پر ایک علم والا ہے، یعنی کوئی علم والا مکمل نہیں ہے اور پروردگار عالم نے اس بات کو سمجھانے کے لیے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت خضر علیہ السلام کا واقعہ کلام پاک میں کیسے بیان فرمایا کہ اپنے ایک پیغمبر کو اپنے ہی ایک بندے کے ذریعے بہت ہی خوبی سے بات سمجھا دی ہے تاکہ یہ بات طے ہو جائے کہ ہر علم والے پر ایک علم والا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ آپ کو اور مجھے ان بنیادی باتوں کو سمجھنے کی اور صفت صمدیت کو اس کے پورے مفہوم کے ساتھ سمجھنے کی توفیق عطا فرمائے۔ صرف یہ کہہ دینا کہ اللہ بے نیاز ہے، کافی نہیں ہے بلکہ ہماری تمام زندگی اس پر محیط ہے۔

☆☆☆☆

